شروع کیا نبیؐ سے۔تو نبیؐ نے کہا یا علیؑ میں تمہیں حقِ طلاق دیتا ہوں۔ایک بات پوچھنا چاہتا ہوں۔حقِ طلاق خالص نجی حق ہے وہ بھی علی ؑکو دے کر گئے۔رسالت بغیر وصی کے چھوڑ گئے؟ بعض کہتے ہیں یہ شیعہ بھی کمبخت کہتے ہیں ازواج پیغمبر جہنم میں جائیں گی۔بھلا نبی کی زوجہ جہنم میں جائے؟ جہنم میں تو اعمال وعقیدت لے جاتے ہیں نبیؐ نے کہا یا علی یہ حق تم کو ہے تم ہی جنت اور جہنم کے تقسیم کرنے والے ہو۔جسکو جہنم میں بھیجنا ہو۔ایک جملہ زبان سے کہنا۔نبیؐ نے بھی کمال کر دیا یا علی حق طلاق تمہیں دیا نبی جانتے تھے کہ ساری شورش جو اُٹھے گی سسرال والوں سے اُٹھے گی اس لئے حق طلاق علی کو دے دیا اب سارے سسرالی رشتہ دار علی کے ہاتھ میں ہیں۔میں اپنے مولا سے کہتا ہوں مولا ایک تمنا میری بھی ہے کہ محشر میں دیکھوں گا کہ آپنے پڑھا ہے یا نہیں دنیا میں تو پتہ نہیں تھا۔لیکن پل صراط پر ضرور پتہ چل جائیگا اس بات نے علی کے حق کو اور واضح کیا۔اگر یہ بات غلط ہے تو اتنا کہنے پر چلی گئیں؟ اور خود بیان کیا کہ یہ حق طلاق ہے ایک بات پر آپ نے غور نہیں کیا۔طلاق زندگی میں ہوتا ہے پیغمبر کا انتقال بھی ہو گیا ہے اب بھی حق طلاق یہ کیا معاملہ ہے۔تو معلوم ہوا کہ ہمارے نکاح اور نبی کے نکاح اور ہیں۔نبیؐ کا نکاح مرنے سے نہیں ٹوٹتا ہے۔ازواجِ نبی کو حق نہیں تھا کہ وہ بعد وفات رسول عدت کی مدت کے بعد دوسرا عقد کر سکے تو چونکہ نکاح قائم تھا نبیؐ کے بعد تو نکاح

چلتا ازواج کی زندگی تک مگر چونکہ نبی کی وفات ہوگئی تھی حق طلاق مرجاتا تو پیغمبر نے کہا کہ خدا نے میرے نکاح کو دائم کیا ہے میرے مرنے سے میرا نکاح نہیں ٹوٹتا تو حق طلاق مرنے کے بعد کسے دوں گا؟ لہٰذا حق طلاق دیا علیؑ کو بتایا جو کل زندگی میں کرتا تھا وہ میرے مرنے کے بعد علیؑ کریں گے ایک چھوٹی سی بات کہ یہ پیغام امام حسنؑ سے کیوں بھجوایا ابن عباس سے کہلا دیتے؟ محمد بن ابی بکر سے کہلا دیتے؟ جب یہ سمجھا بجھا کر پلٹ آئے تو حسنؑ سے کہلا بھیجا۔ جو علیؑ کے بعد امام تھا اس سے کہلایا تاکہ معلوم ہو جائے کہ دنیا یہ نہ سمجھے کہ حق مجھ ہی کو ہے بلکہ یہ میری نسل میں ہے۔

تو جنگ میں بھی فیصلہ کر کے دکھا دیا۔ رُشد کے بعد غَیّ اختیار کیا مسلمانوں نے اور علی ابن ابی طالبؑ نے فیصلہ کر کے دنیا کو بتا دیا۔ ایسی علی دشمنی تھی لوگوں کے دل و دماغ میں کہ مسلمانوں نے اگرچہ چوتھی منزل میں بیعت کر لی تھی تو وہ بھی برداشت نہ ہوا یہ عدم برداشت کو تسلسل تھا جو کربلا تک پہنچا نہ علی کی امامت برداشت نہ امام حسن کی بھی زہر دلوایا زوجہ امام حسنؑ کے ذریعے اللہ اکبر نبی کا نواسہ خلق محمدی کا آئینہ دار تھا علم نبوی کا وارث تھا۔ زوجہ کے ہاتھ زہر دلوا دیا یہ سبق جمل سے ملا تھا۔ دنیا سمجھ گئی تھی کہ ازواج کو بھی شوہر کے خلاف ملایا جا سکتا ہے۔ ایک وہ ازواج تھی جو ائمہ سے جنگ کرتی رہی دنیا کو خلاف اکساتی رہی اور ایک وہ ازواج تھیں جو اپنے شوہروں کو نصرت امام

کے لئے اکسایا۔ کہا اگر تم نہیں جاؤ گے تو چادر پہن کر گھر بیٹھو میں جاؤں گی نصرت امام میں زوجہ جناب حبیب ابن مظاہر حبیب سے پوچھا گیا کیا لکھا ہے آقا نے کہا نصرت کے لئے بلایا ہے کہا پھر کیا ارادہ ہے کہا سوچتا ہوں جاؤں یا نہیں جاؤں۔ کہا سبحان اللہ فرزند رسول نصرت کے لئے بُلائیں اور تم سوچتے ہو جاؤں یا نہ جاؤں لو یہ چادر اوڑھ لو اور گھر میں بیٹھو۔ اپنا عمامہ دے دو میں نصرت امام کے لئے جاؤں گی کہا مومنہ میں تیرا امتحان لے رہا تھا۔ میں اور نصرت حسین ابن علی کو نہ جاؤں سوچتا ہوں کہ میرے بعد تو کیا کرے گی۔ کہا حبیب میں خاک پھانک کر زندگی بسر کروں گی۔ لیکن تم نصرت حسین کے لئے جاؤ۔

جناب زہیر قین ساتھ ساتھ خیمے میں ہیں۔ ایک منزل پر جناب علی اکبر کو بھیجا جاؤ زہیر کو بلا لاؤ در خیمہ پر آواز دی۔ زوجہ نے کہا زہیر دیکھو کون بلا رہے ہیں۔ زہیر فوراً جاؤ۔ تم نہ جاؤ گے تو میں جاؤں گی حسین نے اصحاب کو نام بتا دیئے کہ تمہارے نام فہرست شہداء میں ہیں زہیر جب خیمے میں گئے تو زوجہ نے دامن پکڑ لیا کہا زہیر کیا کہا میرے مولا نے کہا کہ تو کوفہ چلی جا۔ غلام کے ساتھ اسا سہ دے دیتا ہوں گھر چلی جا کہا کیا میرے مولا نے حکم دیا ہے کہا کہ حکم نہیں دیا ہے۔ اجازت دی ہے کہ چاہو تو اپنی اپنی ازواج کو بھیج دو کیونکہ بات ایسی تھی جس پر ہم بلند آواز سے روئے کہا امام نے خطبے کے بعد فرمایا کہ اگر تم

چاہو تو اپنی ازواج کو بھیج دو ہم نے پوچھا آقا کیوں؟ کہا میرے مرنے کے بعد خیموں میں آگ لگے گی۔ شہزادیوں کو اسیر کیا جائے گا۔ روایت کہتی ہے کہ زوجہ نے قدموں پر سر رکھ دیا کہا زہیر مجھے بھیج رہے ہو واپس میں نے تمہیں بھیجا حسینؑ کی خدمت میں واہ تم رسول سے نبی سے سرخ رو ہو گئے میں فاطمہ کو کیا منہ دکھاؤں گی کیا میرا پردہ شہزادی زینبؑ سے بڑھ کر ہے۔


| یہ پتہ تبدیل ہو گیا | موجودہ پتہ |
| --- | --- |
| 1. 115, Haider Mirza Road, Near Maqbara-e-Aliya, Golaganj, Lucknow-18<br>2. P. O. Box No.-23 Aminabad Park P. O., Lucknow | S. MEESAM KAZIM JARWALI<br>c\o Mr. Shakir Husain<br>"ARZOO STORES"<br>Masjid Malka Zamani<br>Golaganj, LUCKNOW-18 |